## ضمیمہ (۲)

# پاکستان کے وزرائے اعظم

۱۔ پاکستان کے پہلے وزیر اعظم مسٹر لیاقت علی خاں تھے!

خاں لیاقت علی خاں کرنال کے رہنے والے تھے، علی گڑھ سے بی اے کیا، ولایت سے بیرسٹری کی سند لے کر آئے یو پی (مظفر نگر) میں بھی جائیداد تھی، وہیں کی اقامت اختیار کر لی، یو پی کونسل کے ممبر رہے، سیاسیات میں بھی بڑھ چڑھ کر حصہ لیتے تھے، چنانچہ مسلم لیگ میں بھی شریک رہے ۱۹۳۶ء میں مسلم لیگ کا جو انقلابی جلسہ بمبئی میں ہوا اس میں قائد اعظم کی نگاہ انتخاب نے انہیں پرکھ لیا اور سکریٹری بنا دیا، ان کی سکریٹری شپ بہت کامیاب رہی، ان کے دور میں مسلم لیگ نے وہ فروغ حاصل کیا کہ مسلمانان ہند کی واحد نمائندہ جماعت بن گئی، عبوری دور حکومت میں (۱۹۴۶ء) چند ماہ کے لئے حکومت ہند کے وزیر مالیات رہے، انہوں نے جو میزانیہ بھارت اسمبلی میں پیش کیا۔ وہ "غریبوں کا بجٹ" کہلاتا ہے، عوام کو زیادہ سے زیادہ سہولتیں دیں اور سرمایہ داروں پر محاصل عائد کئے۔

تقسیم ہند کے بعد جب پاکستان قائم ہوا تو قائد اعظم نے انہیں پہلا وزیر اعظم منتخب کیا، لیاقت علیخان نے وزیر اعظم کی حیثیت سے جو کارنامے انجام دیئے وہ ہمیشہ یادگار رہیں گے، پاکستان کی موجودہ عسکری قوت تمام تر انہی کی مخلصانہ اور سرگرم کوششوں کا نتیجہ ہیں، انہوں نے امریکہ کا بھی (۱۹۵۱ء) میں دورہ کیا، صدر ٹرومین نے ان کا شاہانہ استقبال کیا امریکہ کے اس دورہ میں لیاقت علی خاں نے اپنی لیاقت اور پاکستان کی عظمت کا سکہ بٹھا دیا، انہیں امریکہ کے وہائٹ ہاؤس میں اور کناڈا کے پارلیمنٹ میں تقریر کرنے کے لئے مدعو کیا گیا

...تھے، انہوں نے ایسی یادگار تقریریں کیں جن کی لطافت و لطیفہ میں مخالف بھی رطب اللسان ہیں۔

لیاقت علی خاں راولپنڈی کے ایک جلسہ عام میں تقریر کرنے کھڑے ہوئے تھے (۱۶ اکتوبر ۱۹۵۱ء) کہ ایک بدبخت پاکستانی نے کسی نامعلوم جذبے سے متاثر ہو کر پستول سے فائر کیا اور وہ وہیں شہید ہو گئے، قاتل وہیں ختم کر دیا گیا، اس لئے حادثہ کی اصلیت اور نوعیت کا صحیح سراغ اب تک نہ لگ سکا۔

لیاقت علی خاں کے حادثہ شہادت پر نہ صرف پاکستان میں بلکہ دور دراز ممالک میں ماتم کیا گیا۔

۲- لیاقت علی خاں کے حادثہ شہادت کے بعد خواجہ ناظم الدین اس منصب پر مامور ہوئے، خواجہ صاحب کو نظم مملکت کا دیرینہ تجربہ ہے، ۱۹۲۴ء سے وہ بنگال کے وزیر چلے آرہے ہیں ان کے عہد میں قادیانیت کے مسئلہ میں پنجاب ایک بہت بڑے بحران کا شکار رہا، غذائی حالت بھی ملک کی خراب ہو گئی، چنانچہ ۱۷ اپریل ۱۹۵۳ء کو جبکہ کچھ ہی دن پہلے یہ اسمبلی سے اپنا بجٹ منظور کرا کے اپنی حکومت کو اور زیادہ بظاہر مستحکم ثابت کر چکے تھے، گورنر جنرل نے اپنے مخصوص اختیارات کی رو سے ان کی کابینہ کو برطرف کر دیا، انہوں نے گورنر جنرل کے اس اقدام کو غیر آئینی بتایا، لیکن اس کے بعد خاموشی سے ان کے فیصلہ کو قبول کر کے گوشہ نشین ہو گئے۔ اب سیاسیات کی پُر خار وادی سے عملی طور پر دستکش ہو چکے ہیں، اور ایک خاموش شہری کی طرح زندگی کے دن گذار رہے ہیں۔

۳- خواجہ ناظم الدین کی برطرفی کے بعد مسٹر محمد علی نے وزارت عظمیٰ کا چارج لیا،

محمد علی صاحب، امریکہ میں پاکستان کے سفیر تھے بوگرا (بنگال) کے رہنے والے ہیں امریکہ سے پہلے کناڈا میں اور وہاں سے پہلے برما میں پاکستان کے سفیر تھے کسی سفارتی ضرورت کے سلسلہ میں عارضی طور پر اگرچہ تشریف لائے تھے، اور وزیر اعظم سے صلاح و مشورہ کر رہے تھے کہ وزیر اعظم صاحب برطرف کر دیئے گئے، اور وہ جگہ انہیں مل گئی جس کا پہلے سے کوئی خیال نہیں تھا!

محمد علی نے وزارت عظمیٰ کا جب چارج لیا تو وہ پاکستان کی مجلس دستور ساز کے ممبر تھے۔ نہ لیگ کے، لیکن جلد ہی اسمبلی نے ان کی وزارت عظمیٰ پر مہر توثیق ثبت کر دی، اور مسلم لیگ نے

صدر عالی قدر منتخب کر لیا، ان کے عہد کا سب سے قابل ذکر واقعہ یہ ہے کہ مشرقی بنگال کی ن ساز کے انتخاب میں مسلم لیگ کو زبردست شکست ہوئی ۳۰۰ سے زیادہ ممبران کے ایوان میں ں بھی مسلم لیگ نہ حاصل کر سکی، چنانچہ اب مسلم لیگ کی تنظیم جدید کے وسائل زیر غور ہیں!

# ضمیمہ (۳) سیاسی اصلاحات

غدر ۱۸۵۷ء کے بعد سے لے کر ۱۹۴۷ء تقسیم ہند تک ہندوستان کن کن سیاسی اصلاحات سے دو چار ہوا، اس کا مختصر سا خاکہ درج ذیل ہے:-

[illegible]ء اس سال مرکز اور صوبوں میں مجلس قانون ساز کا قیام عمل میں آیا تمام ممبر حکومت نامزد کرتی تھی تمام عہدے سرکاری ممبران کے ہاتھ میں تھے۔

[illegible]ء لارڈ رپن وائسرائے ہند نے حکومت برطانیہ کے مشورہ سے ہندوستان کے شہروں میں بلدیاتی نظام قائم کیا اور کسی حد تک اس میں نمائندہ عناصر کی جگہ نکالی۔

[illegible]ء پارلیمنٹ نے ایک مسودہ قانون منظور کیا جس کی رو سے مرکزی اور صوبائی کونسلوں میں ممبروں کی تعداد بڑھا دی گئی لیکن نامزدگی قائم رہی البتہ اب نامزدگی ذرا اصول کے ماتحت ہو گئی یعنی بلدیات، یونیورسٹی، سینیٹ، ایوان تجارت، زمیندار طبقہ اور دوسرے مفادات کے نمائندوں کو بھی نامزد کیا جانے لگا۔

[illegible]ء اسی سال "منٹو مارلے اصلاحات" کا نفاذ ہوا، ان اصلاحات کی رو سے نامزد ممبروں کے ساتھ منتخب ممبروں کا بھی اضافہ ہوا۔ لیکن عہدے اب تک حکومت کے حکام کے ہاتھ میں تھے۔

[illegible]ء اس سال "مانٹیگو چیمسفورڈ اصلاحات" کا نفاذ ہوا۔ اور صیغہ جات منتقلہ و غیر منتقلہ کی تخصیص کے ساتھ صوبوں میں اور مرکز میں وزارتوں کا قیام عمل میں آیا۔ یعنی کچھ محکمے، مثلاً پولیس وغیرہ سرکاری حکام کے ہاتھ میں رہے یہ وزرا گورنر کے سامنے جواب دہ تھے۔ صوبوں کی کونسلوں کے سامنے جواب دہ نہیں تھے۔

پارلیمنٹ نے انڈیا ایکٹ منظور کیا، فیڈریشن کا قیام ملتوی رہا اور صوبوں کو نام نہاد "آزادی" دے دی گئی۔ اب حکومت کے تمام صیغہ جات منتقلہ قرار دیے گئے۔ اور منتخب نمائندوں کو وزارت کے بنانے کا حق دیا گیا۔ یہ وزیر صوبائی اسمبلیوں کے سامنے جوابدہ قرار پائے،

